گھنڈ کوچ سناواں کیتھے ۔ رت اُٹھ رچاوے کڑدا ہاں
میں گل اوتھے دی کردا ہاں
پر گل کردا بھی ڈردا ہاں

(۶) بلھے شاہؒ بے انت ڈونگھائی ۔ دو جگ بیچ نہ لگدی کائی
اُرار پار دی خبر نہ کائی ۔ میں بے بر پیریں تردا ہاں
میں گل اوتھے دی کردا ہاں
پر گل کردا بھی ڈردا ہاں

**مشکل الفاظ ومعانی:** بھرم: ساکھ، اعتبار۔ پچھاڑی: پیچھے رہ جانے والی۔ پونجی: رقم، سرمایہ۔ لیکھا: حساب کتاب۔ مورکھ: بیوقوف۔ جھنجلایا: خفا ہوا، پریشان ہوا۔ پیڑا: کھوجی۔ پیڑ: کھوج۔ رچدا: جذب ہوتا، سماتا۔ گھنڈ کوچ: نقارہ۔

**ترجمہ:**

(۱) میں اس جگہ کی بات کرتا ہوں لیکن بات کرتے ہوئے ڈرتا ہوں۔
روحوں کے ساتھ وعدہ کیا کہ تم چلو میں بھی ساتھ ہوں۔ یہاں آ کر خود کو پردے میں چھپا لیا، میں اعتبار کا مارا پھرتا ہوں۔
میں اس جگہ کی بات کرتا ہوں لیکن بات کرتے ہوئے ڈرتا ہوں۔

(۲) حاکم کے ساتھ ہماری کھیل ہے۔ میں اگر جیت بھی جاؤں تو میری ہار ہے۔ میری رکھی رکھائی پونجی ضائع ہو گئی میں تو آگا پیچھا چکا تی ہوں۔
میں اس جگہ کی بات کرتا ہوں لیکن بات کرتے ہوئے ڈرتا ہوں۔

(۳) پونجی دے کر جھنجلا اٹھا۔ چوروں کے پیچھے کھوجی لگا دیا۔ چوروں کا کھوج بھی لگا لیا ہر رات ڈاکوؤں کو پکڑتا ہوں۔
میں اس جگہ کی بات کرتا ہوں لیکن بات کرتے ہوئے ڈرتا ہوں۔

(۴) وہ مجھ سے گھلتا ملتا نہیں۔ منتیں کروں تو بھی نہیں مانتا۔ میں بیٹھوں تو وہ بھاگتا ہے میں منتیں اور زاری کرتا ہوں۔
میں اس جگہ کی بات کرتا ہوں لیکن بات کرتے ہوئے ڈرتا ہوں۔

(۵) یہاں آ کر میں نے کیا سکھ پایا ہے؟ جہاں نہ کوئی منزل اور مقام ہے۔ کوچ کا نقارہ کہاں سناؤں؟ میں تو چلنے کی تیاریوں میں لگا رہتا ہوں۔
میں اس جگہ کی بات کرتا ہوں لیکن بات کرتے ہوئے ڈرتا ہوں۔

(۶) اے بلھے شاہ! بے حد گہرائی ہے۔ دونوں جہان کے بیچ میں کچھ نظر نہیں آتا۔ آر پار کی کوئی خبر نہیں۔ میں ہاتھوں اور پاؤں بغیر تیرتا ہوں۔